نظر آئیں وہ بھی آسودگی اور خوشحالی کا نمونہ تھیں۔ اس کے مقابلہ میں جب مجھے کیرنڈیل کی خستہ حال تباہ شدہ اراضی یاد آئی۔ تو میرے سینہ سے بے اختیار افسوس کی سرد آہ نکل گئی چاروں طرف جہاں تک نظر کام کرتی تھی لیچ تھنگلن کی وسیع جاگیر پھیلی ہوئی تھی اور اس کی وسعت اور زرخیزی دیکھکر یہ معلوم کرنا مشکل نہ تھا کہ گو اس جایداد کا مالک لارڈ یا بیرونٹ نہیں حتیٰ کہ وہ نائٹ کا خطاب بھی نہیں رکھتا بلکہ نہایت معمولی مسٹر کا لفظ اس کے نام کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ تاہم دولت سطوت اور اثر کے لحاظ سے اس کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ علاوہ بریں وہ اپنے قبیلہ کا سردار اور ایک نامی وارث، ریاست تھا۔ لاتعداد رشتہ دار اور ملازم جس کے حلقۂ اثر میں تھے پس صحیح معنوں میں وہ ایک غیر معمولی اثر و رسوخ کا آدمی تھا وہ ایک ذی وجاہت باحیثیت سردار تھا جس کی جاگیر اس کی ریاست تھی اور جس کا گھر اس کا قلعہ۔

اس جگہ رہتے ہوئے یہ بات جلدی ہی واضح ہو گئی کہ کام تھوڑا تنخواہ معقول اور رفع صحت بحال میں زیادہ تھی۔ فی الحقیقت مسٹر لیناکس دنیا بھر کی خدمات بجالانے کے جو فرائض میرے سپرد تھے وہ محض برائے نام تھے ہیں ایک طرح پر اس کا خادم خاص صاحب کی موجودگی کام سے بہت زیادہ محض زینت کے لئے تھی۔ کیونکہ مسٹر لیناکس آخر ایک نامی سردار کا بیٹا تھا اور مناسب عمر کو پہنچ جانے کے بعد خود اس کو بھی اس درجہ سرداری تک پہنچنا تھا۔ مجھے وردی تو بے شک پہننی پڑتی تھی تاہم خدمات جو میرے سپرد ہوئیں وہ ایسی تھیں جو کسی معمولی نوکر کو انجام دینی پڑتی ہیں۔ مثلاً میرا فرض یہ تھا کہ اپنے نوجوان آقا کے کپڑوں کا شکن رکھا کروں جب وہ لباس تبدیل کرے تو اسے اس کام میں مدد دوں لیں یہ میرے خاص کام تھے۔ ان کے علاوہ حاضری گو دینی پڑتی تھی۔ تاہم کام عملی طور پر کچھ نہ تھا۔ نہ مجھے دسترخوان پر حاضر ہونا پڑتا تھا نہ دروازہ کھولنے کے لئے جانیکی حاجت ہوتی۔ تھی صرف لیناکس ہی مجھکو اپنے کام کے لئے بلاتا تھا اور وہ کام بھی جیسا کہ کہا جا چکا ہے بہت کم اور بالکل برائے نام تھے جیسا کہ رفتہ رفتہ معلوم ہوا اس گھر میں نوکروں کی کثرت کی وجہ سے کئی آدمی میرے علاوہ اور بھی تھے جو اسی طرح کاہلی اور آسایش کی زندگی بسر کرتے تھے۔ مثلاً والے

پنج متھگلن کا خادم خاص مس ایلیین کی دو کنیزیں اگرچہ گو ان میں سے ایک کے لئے بھی کافی کام نہ تھا تاہم مسٹر ڈنیا چر کو اصرار تھا کہ دو سے کم کنیزوں کی موجودگی شان ریاست سے بعید ہے۔ دو دربان جن میں سے ایک ایک دو نو ڈیوڑھیوں میں متعین تھا اور یہ دونوں ڈیوڑھیاں نوالی اور سنگ مرمری ڈیوڑھیوں کے نام سے موسوم تھیں۔ نیز ان کے علاوہ وہ وردی پوش جوان جسے مختلف موقعوں پر صرف بین بجانے کا فرض ادا کرنا پڑتا تھا۔

والئے پنج متھگلن کا خادم خاص جو میرے اس جگہ پہنچنے کے بعد جلدی ہی میرا گہرا دوست بن گیا قریباً چالیس سال عمر کا آدمی تھا۔ بڑا نیک طینت مگر باتونی جسے اپنے مالک کی ذات پر بے حد فخر تھا اور جو اجنبی شخصوں کو اس جھیل یا اس کے وسط میں بنے ہوئے جزیرہ نما اور اس کے اطراف کا نظارہ دکھا کر خاص طور پر خوش ہوتا تھا۔ اس جگہ میں یہ بھی بیان کر دینا چاہتا ہوں کہ جتنے زن و مرد اس گھر میں نوکر تھے ان میں ایک میں ہی ایسا تھا جس کی سکونت انگلستان کی تھی۔ ورنہ سب کے سب سکاٹ لینڈ کے رہنے والے تھے لیکن گو عام حالات میں اس بات کا احتمال ہو سکتا تھا کہ وہ لوگ ایک ہی ملک کے باشندے ہونے کی وجہ سے مجھ اکیلے کو نفرت یا کم از کم سرد مہری کی نظروں سے دیکھتے۔ تاہم عملی طور پر ایسا نہ تھا۔ وہ سب مجھ سے گہری محبت کرتے تھے۔ اور میں جلدی ہی ان میں ہر دلعزیز ہو گیا۔ انہیں اپنی سست لہجہ کی گفتگو کے مقابلہ میں میرے الفاظ کی روانی سے ایک حیرت اور خوشی ہوتی تھی اور چونکہ ان میں کوئی آدمی ایسا نہ تھا جسے ہائی لینڈس کی حدود سے باہر جانے یا انگلستان کا سفر کرنے کا اتفاق ہوا ہو۔ اس لئے جب میں ان کے روبرو شہر لندن اور انگلستان کے دوسرے مقامات کا ذکر کرتا تو وہ میرے بیان کو بڑی دلچسپی کے ساتھ سنتے تھے۔ والئے پنج متھگلن کے خاص نوکر کا نام کیمرن تھا اور وہ میرے اس جگہ پہنچنے کے دوسرے دن اپنے ساتھ مجھے سیر کرانے لے گیا۔ اس وقت میں نے دیکھا کہ اس جزیرہ نما کا ہر ایک حصہ جس کی گولائی تین میل کے قریب تھی۔ پر فضا باغات سے ڈھکا ہوا تھا۔ جا بجا رنگا رنگ کے پھول کھلے ہوئے اور ہر قسم کے پودے موجود تھے۔ عمارت بجائے خود بہت وسیع تھی۔ کیونکہ سکونتی مکان کے علاوہ

کسی متعلقہ عمارات بھی اس کے گرد و نواح میں بنی ہوئی تھیں کہیں زری فارم تھا کہیں مال خانہ اور گودام اور اصطبل میں چھ سات طرح کی گاڑیاں بھاری بند گاڑی سے لیکر ہلکی ٹمٹم تک اور قریبًا ایک درجن گھوڑے کئی رنگوں اور نسلوں کے نہایت اچھی حالت میں موجود تھے۔

"اتفاق کی بات ہے کہ تم ایک ایسے دن اس جگہ آئے" کیمرن نے اس وقت مجھ سے کہا جب ہم جھیل کے ساحل پر ان لاتعداد آبی پودوں کے پاس سیر کرتے پھر رہے تھے جن میں موسم بہار کے جنگلی پھول ابھی سے جابجا خندہ زن ہونے لگے تھے " جب اس محل میں کوئی جلسہ دعوت نہ تھا۔ حالانکہ جیسا تم دیکھو گے۔ عام طور پر ہفتہ میں قریبًا پانچ روز اس جگہ دعوتی جلسے منعقد ہوتے رہتے ہیں۔ اور سال کا کوئی حصہ ایسا نہیں جب یہاں مہمان آکر نہ ٹھہرتے ہوں۔ ان میں سے بعض دنوں اور بعض ہفتوں اس جگہ قیام کرتے ہیں۔"

"اس صورت میں میرا خیال ہے" میں نے جواب دیا "کہ اس جگہ رہتے ہوئے بہت کم کسی آدمی کو اداسی کا سامنا ہوتا ہوگا اور سچ پوچھو تو اداسی ہو بھی کیوں۔ جبکہ یہاں سال کے مختلف حصوں میں نظارہ کی مختلف دلفریبیاں پیدا ہوتی رہتی ہیں۔"

"اداسی!" کیمرن نے حیرت سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "کیا تم خیال کرتے ہو کہ سچ مچ کسی آدمی کو اداسی کی شکایت ہو سکتی ہے جبکہ ہمارے مالک مہمان نوازی کے مجسمہ ہیں اور قلعہ میں ہر وقت عیش و طرب کے سامان مہیا رہتے ہیں۔ دیکھنا مسٹر بیناکس کشتیوں میں سے ایک پر سوار ہو کر سیر کرنے جا رہے ہیں یقین نہیں ... ان کے پاس مچھلی پکڑنے کی بنسی ہے اور تم دیکھو گے کہ وہ اس چھوٹی سی کھاڑی میں جھک کر جو گاؤں کے اس طرف واقع ہے۔ گھنٹوں ماہی گیری کا شوق کرتے رہیں گے۔"

"بہت اچھے نیک دل اور شریف آدمی ہیں" میں نے کیمرن کی نگاہ کا پیچھا کرتے ہوئے اس مقام کی طرف دیکھ کر کہا جہاں بیناکس دنیا چرکی دراز قد صورت، مکان سے نکل کر کشتی خانہ کی طرف جاتی نظر آتی تھی۔

"بیشک" کیمرن نے جواب دیا" اسی لئے مالک کو ان کی ذات پر فخر ہے اور ہم سب لوگ یہ سوچکر بہت خوش ہوتے ہیں کہ زمانہ آئندہ میں وہی ہمارے مالک کے جانشین ہوں گے کیوں جوزف تمہاری رائے میں ان کی اور مس ایملین کی جوڑی کیسی اچھی رہے گی؟"

"کیا ان دونوں میں نسبت قرار پاچکی ہے؟" میں نے پوچھا۔

"یقیناً" کیمرن نے اس طرح کے لہجہ میں جواب دیا گویا اسے حیرت تھی کہ لیخ متھگلن کے مختصر قیام میں کس لئے مجھے اس حقیقت سے اب تک آگاہی حاصل نہیں ہوئی" بچپن ہی سے ان کی پرورش اور تربیت اکٹھی ہوتی رہی ہے اور یہ خیال ہر شخص کے دل میں جاگزین ہو چکا ہے کہ قدرت نے ان کو ایک دوسرے کے لئے بنایا ہے میرے خیال میں وہ وقت دور نہیں جب ان کی شادی دھوم دھام سے ہوگی۔ مالک کو مس ایملین سے اتنی ہی محبت ہے گویا وہ ان کی بیٹی ہو اور انہیں اس کی ذات پر فخر بھی ہے کیونکہ خاندان دنیا چرکا پاک لہو اس کی رگوں میں بہتا ہے۔ غالباً تم کو معلوم ہوگا کہ وہ ہمارے مالک کے چھوٹے بھائی کی لڑکی ہے جس کا شرق الہند میں انتقال ہوا تھا۔ سچ کہنا کیا ایسی خوبصورت مخلوق کبھی تمہارے دیکھنے میں آئی ہے؟"

"بہت کم" میں نے اس بے مبہم لفظوں میں جواب دیا۔ میری اپنی نظروں میں ایملی سے بڑھکر خوبصورت مخلوق اور کوئی نہ تھی۔

"نہیں بالکل نہیں" کیمرن نے فخریہ لہجہ میں کہا" مگر جیسا کہ تم دیکھ سکتے ہو اس جگہ لیخ متھگلن میں ہر ایک چیز اعلےٰ ارفع اور خوبصورت ہے مالک کو دیکھو ان کے پلہ کا کوئی دوسرا سردار ہائی لینڈ میں نہیں۔ ان کا قلعہ سب سے زیادہ خوش نما اراضی سب سے بڑھکر زرخیز اور ریاست لامحدود ہے پھر ان کا بیٹا کتنا شکیل و وجیہہ اور ان کی بھتیجی روئے زمین کی عورتوں سے زیادہ خوبصورت ہے آہ" اس نے اطمینان کی آہ بھرتے ہوئے کہا" لیخ متھگلن کے زیر سایہ رہنا بجائے خود فخر و عزت کا باعث ہے۔"

ہر چند میری نظروں میں کیمرن کا یہ اظہار مسرت بڑی حد تک مبالغہ آمیز

اور تعریف کی جائز حدود سے آگے بڑھا ہوا تھا۔ تاہم میں چونکہ اس کے جذبات کو مجروح کرنا نہ چاہتا تھا اس لئے میں نے اختلاف رائے کے طور پر کوئی لفظ نہ کہا۔ علاوہ بریں عین اس وقت میری نگاہ ایک اور واقعہ کی طرف گئی جس نے نادانستہ گفتگو کی رو پھیر دی۔ کیونکہ میں نے دیکھا ایک چھوٹی سی کشتی دوسرے ساحل سے چلکر محل کے سامنے والے گھاٹ پر ٹھہری اور ایک شریف آدمی گھاٹ پر چڑھکر لیناکس وینا چر کے پاس پہنچا۔ چند منٹ ان دونوں میں گفتگو ہوتی رہی۔ اس کے بعد وہ آدمی لیناکس کو سلام کرکے جس کا جواب آخرالذکر نے ایک ہلکے تکبر آمیز اشارہ کے ساتھ دیا تیز قدموں سے قلعہ کی طرف چلنے لگا۔ چونکہ اس موقعہ پر میں اور کیمرن صرف ایک سو گز کے فاصلہ پر کھڑے تھے۔ اس لئے میں نے دیکھا کہ وہ آدمی جو کشتی سے اترا نہ صرف لیناکس کے برابر دراز قد بلکہ شکل و صورت کے اعتبار سے اتنا ہی شکیل تھا۔ گو فاصلہ کی زیادتی کی وجہ سے میں اس کے چہرہ کو اچھی طرح نہ دیکھ سکا۔

"ابھی تم نے کہا تھا" میں نے کیمرن سے مخاطب ہوکر کہا "کہ آج مہمان آنے والے ہیں شائد یہ صاحب ان میں سے ایک ہیں۔"

"اُوہ بالکل نہیں" کیمرن نے کسی قدر حقارت اور لاپروائی سے جواب دیا "یہ تو مسٹر سٹوارٹ ہے جو چھوٹے صاحبزادوں کو تعلیم دیا کرتا ہے۔ بات یہ ہے گذشتہ ایک دو سال سے ڈامنی چونکہ اس فرض سے سبکدوش ہوچکا ہے۔ اس لئے یہ کام مسٹر سٹوارٹ کے سپرد کردیا گیا ہے۔ وہ ہر روز گیارہ بجے کے قریب آتا ہے اور تین چار بجے رخصت ہوجاتا ہے۔ آدمی بیشک اچھا ہے اور اس سے مالک کا سلوک بھی عنایت آمیز ہے تاہم... آخر وہ ایک معمولی استاد ہے۔"

میں نے کیمرن کے اس لہجہ کو جس میں اس نے مسٹر سٹوارٹ کا ذکر کیا تھا ناپسند کیا۔ فی الحقیقت اس کے بارہ میں کیمرن کا انداز بڑی حد تک حقارت آمیز تھا۔ پس میں یہ کہے بغیر نہ رہ سکا "میرے خیال میں مسٹر سٹوارٹ کوئی بڑا ہوشیار آدمی ہوگا اور اگر واقعی ایسا ہے۔ تو تسلیم کرنا پڑیگا کہ لطافت ذہانت کے مقابلہ میں خاندان کی بلندی یا دولت و عظمت کوئی اہمیت

نہیں رکھتے۔ علاوہ بریں میں دیکھتا ہوں کہ تمہارے ملک ڈامنی کلیک مین سے ایک دوست اور مساوی حیثیت کے آدمی کی طرح سلوک کرتے ہیں . . .!"

"آہ مگر اس کی وجہ یہ ہے کہ ڈامنی کا تعلق کلیک مین آکنش کے نامی خاندان کلیک مین سے ہے" کیمرن نے فخریہ لہجہ میں کہا اور مجھے اس کے منہ سے نکلے ہوئے اس لمبے اور عجیب وغریب لفظ کو سن کر جس کا تلفظ ادا کرنا ہی میرے لئے سخت مشکل تھا۔ بے اختیار ہنسی آگئی مگر اس نے اپنی دھن میں سلسلہ تقریر جاری رکھتے ہوئے کہا "بیشک یہ صحیح ہے۔ کہ کلیک مین آکنش کا خاندان کلیک مین اب کچھ عرصہ سے غریب ہو گیا ہے اور اس سلسلہ میں یہ بھی کہہ دینا چاہتا ہوں کہ ڈامنی اپنے رشتہ دار دل سے ہمیشہ فیاضی کا سلوک کرتا ہے تاہم اس خاندان کی رگوں میں قدیم اور خالص خون بہتا ہے اس لئے ڈامنی اور مسٹر سٹوارٹ کا کیا مقابلہ ہے۔ فی الحقیقت اگر کوئی پوچھے کہ ڈونالڈ سٹوارٹ کون ہے؟ تو اس کا جواب یہی ہوگا کہ ایک نہایت معمولی آدمی معمولی ڈونالڈ سٹوارٹ۔ کیونکہ علاقہ ہائی لینڈ میں اس کا کوئی پرانا خاندان ایسا نہیں ہے جس سے وہ اپنا شجرہ نسب ملا سکے"

"خیر یہ تو معلوم ہوگا کہ وہ کس جگہ رہتا ہے" میں نے گفتگو کا پہلو بدلنے کی کوشش کرتے ہوئے کہا۔

"رہتا ہے!" کیمرن نے اندازِ حقارت سے کہا "اوہ وہ اس گاؤں میں پڑا رہتا ہے" کیمرن نے سمت مقابل میں جھیل کے ساحل پر بنے ہوئے متفرق مکانوں کے چھوٹے سے خوشنما گاؤں کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا۔

"میرے خیال میں رہنے اور پڑے رہنے میں کوئی بڑا فرق نہیں" میں نے مسکراتے ہوئے کہا "کیونکہ مفہوم دونوں کا ایک ہے..."

"غلط بالکل غلط!" ڈامنی کلیک مین نے جو ناگاہ ہماری بے خبری میں پیچھے سے چلتا قریب آگیا تھا اس موقعہ پر کہا اور اس کے بعد اپنی نسوار کی ڈبیہ نکال کر حقارت آمیز

سنجیدگی کے آثار چہرے پر لئے ہوئے سلسلہ تقریر جاری رکھ کر کہنے لگا: "مجھے یاد ہے ایک دفعہ... شاید گلاسگو کا ذکر ہے... یا نہیں یہ ڈن ایڈن کا واقعہ ہے میرے دوست سانٹ کوٹ نے مجھ سے پوچھا تھا کہ آپ کہاں رہتے ہیں تو میں نے جواب دیا کہ گھاس منڈی میں ہوگلین کیٹ کے مکان پر پڑا رہتا ہوں اس پر سالٹ کوسٹ کہنے لگا... لیکن یاد نہیں وہ کیا الفاظ تھے جو سالٹ کوسٹ نے کہے وہ میرے حافظے سے اتر گئے ہیں پھر کسی وقت یاد کرکے بتلاؤں گا۔" اور یہ کہکر وہ اپنی بھدی لڑکھڑاتی چال سے جھیل کے کنارہ پر بچھی ہوئی ایک بنچ پر جا بیٹھ گیا اور عجیب طرح کی حماقت آمیز صورت بنائے اس بیل کی مانند جو کسی خاص چیز کی طرف نہ دیکھتا ہو سامنے کی طرف منہ اٹھائے خیالات کی الجھن میں پڑ گیا۔

"واقعی" کیمرن نے میرے ساتھ چلتے ہوئے کہا "وہ بڑا مبارک دن ہوگا جب مسٹر لیناکس کی شادی مس ایبلین سے ہوگی۔ کیونکہ ہر شخص کو مالک کے بڑے صاحبزادہ کی ذات پر فخر ہے اور ہر ایک آدمی ان کی بھتیجی سے دلی محبت رکھتا ہے میرے خیال میں تم خود ہی دیکھ چکے ہو کہ وہ کتنی خوبصورت ہے۔ مگر اس میں خوبصورتی کے علاوہ نیک سیرتی کا وصف بھی موجود ہے چنانچہ اچھے موسم میں جب مطلع صاف ہو تو شاید ہی کوئی دن ایسا گذرتا ہوگا جب وہ کوئی نہ کوئی نیکی یا بھلائی کا کام نہ کرتی ہو۔ اگر اس کو معلوم ہو کہ کوئی غریب آدمی بیمار ہے تو وہ ضرور اس کی جھونپڑی میں جاکر اس کو روپیہ سے مدد دیتی ہے۔ اور اس کے علاوہ اور بھی جو آسائشیں ممکن ہوں بہم پہنچانے سے دریغ نہیں کرتی۔ غریبوں سے اس کا سلوک بہت ہمدردانہ ہے اور اگر کبھی ان کاموں سے فرصت ہو تو پھر وہ دیہاتی مدرسہ میں جاکر چھوٹے بچوں کو نیک بننے اور اپنے فرض سمجھنے کی تلقین کرتی ہے۔"

"بیشک اس کی یہ خوبیاں قابل تعریف ہیں" میں نے دل ہی دل میں کیمرن کے اس بیان کا مقابلہ ان سابقہ تعریفی الفاظ سے کرتے ہوئے کہا جو اس نے اس کی خوبصورتی خاندانی بلندی اور خون کی پاکیزگی کے بارہ میں کہے تھے۔ پھر اس کے بعد میں امید کرتا ہوں کہ مسٹر لیناکس اور

مس ایلین کی ایک دوست سے بہت گہری محبت ہوگی

اس میں پوچھنے کی کیا بات ہے؟" کیمرن نے کہا "میں پہلے ہی بیان نہیں کرچکا کہ انکی بچپن سے اکٹھی پرورش ہوئی ہے۔"

"مگر اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان میں اس طرح کی محبت ہو۔ جو مرد عورت کے رشتہ کے لئے ضروری ہے۔" میں نے رائے زنی کرتے ہوئے کہا "ہو سکتا ہے کہ وہ محض اس قسم کی محبت ہو جیسی بھائی بہن یا دو دوستوں میں ہوتی ہے۔"

"لیکن نہیں" کیمرن نے لہجہ اصرار میں کہا "ان کی محبت میں کسی شک و شبہ کی گنجائش نہیں چنانچہ بارہا ایسا ہوتا ہے کہ ہمارے مالک تقریب شادی کے سلسلہ میں چند الفاظ مذاقیہ لہجہ میں کہتے ہیں۔ تو اسی وقت جس طرح مس ایلین جھجکتی اور شرماتی ہے۔ اور جس طرح اس کی چہرہ کی رنگت پیلی پڑ جاتی ہے۔ وہ حالت دیکھنے کے لائق ہوتی ہے"۔ اور اس کے بعد پر یقین لہجہ میں تقریر جاری رکھتے ہوئے "نہیں" اس نے کہا "اس میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ مسٹر نیاکس کو جتنی محبت اس سے ہے اتنی ہی وہ بھی اس سے کرتی ہے۔ اس کے علاوہ ہر شخص جانتا ہے کہ ان کی جوڑی ایک دوسرے کے لئے بنی ہے۔ ان کی شادی نہایت مبارک شادی ہوگی۔ چنانچہ آج تک کسی نے اس کے برخلاف کوئی کلمہ اعتراض نہیں کہا"

میرے خیال میں ان حالات سے جو اس داستان کے سلسلہ میں پیشتر قلمبند ہو چکے ہیں۔ ناظرین اس حقیقت کو پوری طرح سمجھ گئے ہوں گے کہ ملہنڈی خاندان کا جو تکبر والے رنچ تھکلن میں پایا جاتا تھا اس کی وجہ سے اس کے خادم خاص کیمرن کے دل میں رعب و تعریف کا مشترکہ احساس موجود تھا اور یہ اس پر کیا موقوف ہے گھر کے سبھی نوکر اور ان نوکروں کے علاوہ جاگیر کے سارے مزارعین حتیٰ کہ گرد و نواح کے دیہات اور بستیوں کے لوگ بھی یہی خیالات رکھتے تھے۔ یہاں تک کہ رنچ تھکلن کی ریاست کا کوئی ادنےٰ سے ادنےٰ مزدور بھی اس احساس تکبر سے خالی نہ تھا۔ بظاہر یہ احساس بے ضرر تھا تاہم یہ بات سوچے بغیر نہ رہ سکا کہ یہ محض اس تکبر ہی کا نتیجہ تھا کہ ایک

فردِ خاص کو نہایت اونچے درجہ پر سمجھ کر اس کے متعلقین بت کی مانند اس کی پرستش کرتے تھے مگر اس کے مقابلہ میں بعض فائدوں کو بھی نظر انداز نہ کیا جا سکتا تھا۔ مثلاً یہ کہ والئے ارچ متھگلن اپنے آپ کو ساری رعیت کا آقا اور ولی نعمت سمجھ کر جہاں تک اس کے بس میں تھا ان کی حالت کو روبہ اصلاح لانے کی کوشش کیا کرتا تھا۔ اور ان اصلاحات سے ریاست میں خوشحالی پیدا ہوتی تھی۔ اس جگہ میں والئے ارچ متھگلن کے حق میں انصافاً یہ بھی لکھ دینا چاہتا ہوں کہ ایک مالک اراضی کی حیثیت میں اس کی طرف سے کبھی کوئی ایسا فعل سرزد نہ ہوا تھا جو اس کے نام نیک پر حرف لانے والا ہو اور گو سکاٹ لینڈ کے اراضی داروں میں عیب عموماً پایا جاتا ہے کہ انہوں نے اپنی بھیڑوں کے گلوں کے لئے مزید سبزہ تیار کرنے کی غرض سے لاتعداد زرخیز زمینیں ویران تباہ کر دیں۔ تاہم اس طرح کا نقص والئے ارچ متھگلن کی ذات میں بالکل موجود نہ تھا۔ یعنی اس نے کبھی کوئی ایسا فعل نہ کیا تھا۔ جو اس کو بدنام کرنے والا ہو۔

کئی دن گذر گئے لندن سے میرا بکس آ پہنچا اور اس کے ساتھ ایک چٹھی بھی جس میں میرے اخراجات کا بل شامل تھا۔ چونکہ بل کی رقم معمولی تھی۔ اس لئے شراب خانہ کراس کیز کے مالک نے مجھ پر بھروسہ کر کے میرا بکس روانہ کرنے میں تامل نہ کیا تھا۔ لیکن اب مجھے یہ فکر لاحق ہوئی کہ اس بل کی رقم ادا کیونکر کی جائے؟ میں نے اس بارہ میں کیمرن سے مشورہ لیا اور اس سے بل کی رقم ادا کئے بغیر چلے آنے کے متعلق کوئی بہانہ کر دیا۔ اس نے بتایا کہ تم موضع متھگلن میں جا کر اس ساہوکار سے ملو۔ جس سے مالک کا لین دین ہے۔ اس کا لندن کی بعض کوٹھیوں سے حساب ہے۔ ان کے ذریعہ سے تمہاری اس رقم کی ادائیگی ممکن ہوگی۔ اس کی نصیحت پر عمل کر کے میں نے کشتی پر سوار ہو کے جھیل کو عبور کیا اور پہلی مرتبہ متھگلن کے چھوٹے سے خوشنما گاؤں میں پہنچا۔ اس جگہ پچاس ساٹھ گھر آباد تھے مگر سب کے سب نہایت صاف ستھرے اور آرام دہ جن کے مقابلہ میں کیرن ڈیل کی برباد شدہ بستیاں حسرت ناک ویرانی کا منظر پیش کرتی تھیں۔ مکانوں کے سامنے چھوٹے چھوٹے باغ تھے۔ دیواروں پر سپیدی پھری ہوئی اور باشندے آسودہ و خوش حال تھے۔ یہیں ایک گرجا تھا جس کی چوٹی پر عشق پیچے کی بیلیں چڑھی ہوئی تھیں یہ اس گاؤں کی سب سے پرانی عمارت تھی۔ گرجا سے ملحق

ایک مدرسہ تھا جس کی تعمیر زمانہ حال کی تھی پادری صاحب کے بیٹے کا مکان کسی معمولی کاشتکار کی جھونپڑی سے ملتا تھا اور اس کے صحن میں گائیں، سور اور مرغیاں ایک ہی جگہ نظر آتی تھیں۔ گاؤں سے تھوڑے فاصلے پر اس ساہوکار کا مکان تھا جس کی مجھ کو تلاش تھی۔ یہ جگہ آبادی سے دور ایک پر فضا باغ کے وسط میں بنی ہوئی تھی۔ گاؤں سے نکل کر میں اس طرف روانہ ہوا۔ آدمی سن رسیدہ نیک دل اور شریف تھا اور وہ اس کام کے لئے جو میں نے بیان کیا۔ فوراً آمادہ ہو گیا۔ ادھر سے فارغ ہو کر میں پھر ایک بار گاؤں سے ہوتا ہوا جھیل کے ساحل پر پہنچا۔ جہاں سے کشتی پر سوار ہو کر محل کی طرف جانا چاہتا تھا۔ اتنے میں ساڑھے تین کا عمل ہو گیا تھا۔ گھاٹ کے پاس پہنچ کر میں نے دیکھا کہ مسٹر سٹوارٹ بچوں کی پڑھائی سے فارغ ہو کر محل سے رخصت ہو رہے ہیں۔

اس جگہ میں یہ بیان کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ گو کیرن نے مسٹر سٹوارٹ کی مجلسی حیثیت کے بارہ میں بہت کچھ اظہار حقارت کیا تھا۔ تاہم اس کی صورت دیکھ کر میں اپنے دل میں اچھی رائے قائم کئے بغیر نہ رہ سکا۔ اس کے انداز ظاہر کرتے تھے۔ کہ وہ ہر لحاظ سے نیک سیرت انسان ہے میں نے پیشتر بیان کیا تھا۔ کہ وہ لیناکس دنیاچر کی طرح دراز قد اور شکیل تھا اور اس کی عمر بھی کم و بیش اتنی ہی تھی۔ جتنی وادلے ایچ متھگلن کے بڑے صاحبزادہ کی۔ مگر اس کے چہرہ پر مسٹر لیناکس کے چہرہ کی طرح آثار تکبر موجود نہ تھے۔ اس کے خط و خال زیادہ نازک بالوں کی رنگت سیاہی مائل بھوری۔ آنکھیں شفاف نیلی اور نگاہ میں عزم و استقلال کے علاوہ کشادہ دلی کے آثار پائے جاتے تھے۔ مگر اس کے ساتھ ہی کچھ اس طرح کی افسردگی اس کی آنکھوں کی تہ میں نظر آتی تھی۔ جو اوقات بعید میں انتہائی اداسی کی صورت اختیار کر لیتی تھی۔ جب سے میں نے اس شخص کو پہلی مرتبہ دیکھا میں اپنے جی میں پوری طرح سمجھ چکا تھا کہ آدمی گو بالطبع فیاض اور بلند خواہشات رکھنے والا ہے تاہم اپنی محتاجی کی زندگی کی وجہ سے اس کے جی کو سخت پریشانی لاحق رہتی ہے۔ غالباً وہ اس سطحی اخلاق کو جس سے وادلے ایچ متھگلن اس سے پیش آتا تھا۔ ناپسند کرتا تھا۔ کیونکہ گو مسٹر دنیاچر کی طرف سے کتنی ہی عنایت کا اظہار

جو تاہم مسٹر سٹوارٹ کے لئے یہ محسوس کرنا قدرتی تھا کہ اس کو ایک ادنےٰ آدمی تصور کیا جاتا ہے اس نے گلاسگو یونیورسٹی میں تعلیم پائی تھی۔ اور چونکہ نہ اس کے پاس دولت تھی اور نہ ایسے دوست جو اس کے مددگار ثابت ہو سکتے۔ اس لئے مجبوراً اس کو ہائی لینڈز کے سب سے مغرور سرداروں کے بچوں کو تعلیم دینے کا ذلت بخش اور بے منت فرض ادا کرنے پر مجبور ہونا پڑتا تھا۔

غرض اس طرح کا آدمی مسٹر سٹوارٹ تھا جس سے اس روز شام کے تین اور چار بجے کے درمیان اس وقت میری ملاقات ہوئی جب وہ لڑکوں کی تعلیم سے فارغ ہو کر اپنے مکان کی طرف واپس جانے کے لئے جھیل سے گزر کر ساحل کے پاس اتر رہا تھا۔ میں نے یہ بات غور کر کے دیکھی تھی کہ لیچ متھگلن کے نوکر کبھی اس کو سلام نہ کرتے تھے۔ ان کی نظروں میں کم دبیش اس کی وہی حیثیت تھی۔ جو خود ان کی تھی۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ وہ شاید اسے اپنے مقابلہ میں اس سے بھی حقیر تصور کرتے تھے۔ کہ وہ تو ایک متھگلن کے عالیشان محل کی چار دیواری میں رہتے تھے۔ اور یہ بیچارہ کیمرن کے لفظوں میں متھگلن کے گاؤں میں پڑا رہتا تھا۔ لیکن چونکہ میرا دل کبھی اس طرح کے خیالات سے متاثر نہ ہوتا تھا۔ اس لئے میری عادت تھی۔ کہ جب کبھی اس سے ملنے کا اتفاق ہوتا۔ تو ضرور اس کو سلام کر چھوڑا کرتا۔ کیونکہ میری نظروں میں ذہانت اور طبعی شرافت دو ایسی چیزیں تھیں جنہیں دولت اور پڑھنے کی ادنےٰ پابندیوں سے بالاتر سمجھا جا سکتا ہے۔ چنانچہ اب بھی جس وقت میں نے اسے کشتی سے اترتے دیکھا۔ تو حسب معمول سلام کیا اس پر وہ چلتا چلتا ٹھہر گیا اور اپنے خوشنما ہونٹوں پر آثار تبسم پیدا کر کے جس سے اس کے چمکیلے دانت واضح اور صاف دکھائی دینے۔ عنایت آمیز لہجہ میں کہنے لگا۔

"میں نے سنا تھا تم انگلستان سے نوکری کرنے آئے ہو۔ کیا یہ ملک تم کو پسند ہے؟"

"جی ہاں مجھے اس بارہ میں کسی طرح کی شکایت نہیں۔" میں نے جواب دیا۔ "اس جگہ کا نظارہ پہلے ہی بے حد دلکش ہے۔ اور میں امید کرتا ہوں کہ موسم گرما کے آغاز پر وہ اور بھی دل فریب ہو جائے گا۔"

"معلوم ہوتا ہے تمہیں اچھے نظاروں کا شوق ہے" اس نے گہری توجہ سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا اور اس کے بعد اس کی نگاہ رفتہ رفتہ جزیرہ نما کے اطراف کا جائزہ لیتی ہوئی ان کوہستانی بلندیوں کی طرف گئی۔ جو محل کی پشت پر جھیل کے اس پار نظر آتی تھیں

"جی بیشک میں نظارہ قدرت کی دلفریبیوں کا دلدادہ ہوں" میں نے جواب دیا "بہر حال اس دلربا منظر کو دیکھنے سے پہلے مجھے بالکل معلوم نہ تھا کہ اس سنگلاخ زمین میں بھی ایسی دلچسپیاں پائی جاتی ہیں بلکہ اس کے برعکس والٹر سکاٹ کی نظمیں پڑھ کر یہ خیال میرے جی میں بیٹھ چکا تھا کہ اس ملک کے سبھی حصے ویران و ناہموار ہیں"۔

"آہ" ڈونالڈ سٹوارٹ نے حیرت آمیز نظروں سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا "کیا تم نے سکاٹ کی نظمیں پڑھی ہیں؟"

"جی ہاں۔ پورے طور پر" میں نے جواب دیا "حتیٰ کہ ان کی ایک ایک سطر اور ایک ایک لفظ مجھکو یاد ہے۔ چنانچہ مارمین کی نظم میں معرکہ فلاڈن کی جو کیفیت شاعر نے بیان کی ہے۔ اسکی پرشکوہ اور ولولہ انگیز تفصیل ازبر مجھکو یاد ہے اور میرا ارادہ کبھی دن اس میدان کو دیکھنے کے لئے جانے کا ہے۔"

"مگر اس سے پایا جاتا ہے کہ تم نے اچھی تعلیم حاصل کی ہے" مسٹر سٹوارٹ نے جس کی دلچسپی اب رفتہ رفتہ دوستی میں بدلنے لگی تھی۔ مجھ سے کہا "اور اگر ایسا ہے تو میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کس لئے تم نے ... " وہ کہتا کہتا رک گیا کیونکہ اس نے سوچا یہ ایک ایسا سوال ہے جس سے شاید میرے جذبات کو ٹھیس پہنچے۔

"غالباً آپ یہ کہنا چاہتے ہیں۔ کہ کس لئے میں نے اس طرح کی ادنےٰ ملازمت اختیار کی؟ مگر مجھے قسمت کی نامہربانی کا شکوہ نہیں ہے۔ مجھے اس بات کی خوشی ہے کہ میں اپنی محنت کی روزی خود کما کر کھاتا ہوں۔"

"سچ ہے" مسٹر سٹوارٹ نے ہمدردانہ انداز سے کہا "اور میں تمہارے ان خیالات کی

قدر کرتا ہوں، جس کے بعد وہ اپنے سر کو حرکت دیکر مسکراتا ہوا گاؤں کی طرف چلا گیا

ایک عجیب طرح کی اداسی اس کے تبسم میں پائی جاتی تھی اور کسی وجہ نامعلوم سے مجھے اس کی ذات سے غیر معمولی دلچسپی ہو گئی۔ فی الحقیقت جب سے میں نے اس کا نام اور کام سنا تھا یعنی اس سے بہت پہلے کہ مجھے اس کے صاف اور ایماندار چہرہ کو پوری طرح دیکھنے کا اتفاق ہوا میں دل سے اس سے غائبانہ ہمدردی کرنے لگا تھا کہ ایچ متھوگلن کے گھر میں رہتے ہوئے ہر شخص اس سے کم و بیش نفرت کا سلوک کرتا تھا اور اس نفرت کی صحیح وجہ کیا تھی؟ یہ نہیں کہ وہ غریب تھا اور اسے اپنی روزی کمانے کے لئے محنت کرنی پڑتی تھی۔ بلکہ محض اس لئے کہ اس کا تعلق کسی قدیم اور بڑے خاندان سے نہ تھا یعنی وہ کوئی ایسا شجرہ نسب پیش نہ کر سکتا تھا جس کی الجھنوں کو صاف کرنے کے لئے کسی نامی محقق کی ضرورت ہو۔ محض اس بے حقیقت وجہ سے بڈسے خمار آلود بیوقوف ذہنی کو مسٹر ڈینیاچر کی صحبت کے لائق سمجھا جاتا تھا اور گھر کے سب لوگ اس کی عزت کرتے تھے کہ اس کا تعلق کلیک مین آکنش کے نامی خاندان کلیک مین سے ہے لیکن مقابلہ میں ذہین شریف الطبع اور خوش اطوار ڈونالڈ سوارنش کو محض اس لئے حقیر تصور کیا جاتا تھا کہ وہ اپنا اندر خاندانی بزرگی کا کوئی نشان ثابت نہ کر سکتا تھا۔ سرزمین سکاٹ لینڈ میں رہتے ہوئے میں نے اس ملک کے باشندوں کے چال چلن کو جہاں تک دیکھا پسند کیا صرف ایک بات البتہ میرے جی کو رنج پہنچاتی تھی یعنی یہ کہ ان میں اس طرح کا بے جا خاندانی تکبر موجود تھا اور وہ اس کے سلسلہ میں سخت ناانصافی سے کام لیتے تھے۔

مگر مجھے سلسلہ داستان جاری رکھنا چاہیے۔ عین اس وقت جب میں مکان کی طرف جانے کے لئے کشتی پر سوار ہو رہا تھا تو یاد آیا کہ موضع متھوگلن کی طرف جاتے ہوئے میں نے دو کاموں کا ارادہ کیا تھا ایک تو متھوگلن کے ساہوکار سے ملنے اور دوسرے بعض روزانہ ضرورت کی چیزیں خریدنے کا لیکن جب ایک ہی کام کر کے واپس آگیا اور چیزیں خریدنا یاد نہ رہا اس کے ساتھ ہی خیال آیا کہ مکان پر میری موجودگی کی ضرورت شام کے چھ بجے سے پہلے نہ ہوگی جب مجھے مسٹر ملیناگس کو کھانے سے پہلے لباس تبدیل کرانا تھا اور

چونکہ ابھی چار کا عمل ہوا تھا۔ اس لئے مجھے دو گھنٹے کی فرصت حاصل تھی پس میں پھر ایکبار گاؤں کی طرف لوٹا۔ مدرسہ کے پاس ایک چھوٹی سی دوکان تھی میں سامان خریدنے کی غرض سے اس کی طرف بڑھا۔ یکایک کیا دیکھتا ہوں کہ مس ایملین مدرسہ کے پھاٹک سے باہر آ رہی ہے کیمرن کی زبانی مجھے یہ بات پہلے ہی معلوم ہو چکی تھی کہ وہ مختلف اوقات میں بچوں کی تربیت کے سلسلہ میں مدرسہ جایا کرتی ہے پس میں یقیناً اس واقعہ کو سرسری سمجھ کے نظر انداز کر دیتا اگر عین اس وقت مجھے ایک مرد کی صورت تھوڑے فاصلہ پر بازار کے موڑ کے پاس دفعتاً نظر آ کے غائب ہوتی دکھائی نہ دیتی۔ اس کا ایک بار آگے آنا اور پھر غائب ہو جانا اتنا فوری اور تیز تھا کہ اگر میں اس آدمی سے واقف بھی ہوتا تو شائد اس کی صورت نہ پہچان سکتا لیکن یہی ایک واقعہ ایسا نہ تھا جس نے مجھے حیرت زدہ کیا کیونکہ میں نے دیکھا کہ اس صورت کے نمودار ہونے اور چھپنے کے ساتھ ہی مس ایملین نے ایک تیز گھومتی ہوئی نظر اس آدمی کی طرح چاروں طرف ڈالی جو کسی مصلحت سے دوسروں کی نظروں سے پوشیدہ رہنا چاہتا ہو۔ زیادہ صاف لفظوں میں اس نے یہ معلوم کرنے کے لئے ادھر ادھر دیکھا کہ کوئی آدمی اس کی طرف دیکھتا تو نہیں ہے۔ اس کے بعد وہ بھی اسی موڑ کی طرف چلی گئی۔ چونکہ میں جس مقام پر کھڑا تھا۔ اس جگہ دوکان کے دروازہ کے باہر برآمدہ کے طور پر لکڑی کی جالی لگی ہوئی تھی اور اس پر بیلیں چڑھی ہوئی تھیں۔ اس لئے وہ میری موجودگی سے واقف نہ ہو سکی۔ بہرحال میں نے اس چوبی برآمدہ میں کھڑے ہو کر اس کو اور اس سے پہلے اس مرد نامعلوم کو گلی کے موڑ کی طرف جاتے دیکھ لیا۔

خیر جو کچھ مجھے خریدنا تھا اسے کر میں پھر ایک بار جھیل کے گھاٹ کی طرف چلا مگر رستہ میں میں اس واقعہ عجیب کے مختلف پہلوؤں کو سوچے بغیر نہ رہ سکا۔ خیال آیا۔ شائد یہ آدمی اپنا کس دنیا میں ہی تھا اور وہ اپنی چچا زاد بہن کو مدرسہ سے باہر آتا دیکھ کر محض اس کو چھیڑنے کی غرض سے گلی کے موڑ پر چھپ گیا لیکن پھر خیال آیا کہ اگر ایسا تھا تو اس خاتون کو مضطربانہ چاروں طرف دیکھنے کی کیا حاجت تھی؟ بہرحال میں نے یہ کہہ کر اپنے جی کو سمجھایا کہ ممکن ہے وہ

دوشیزگی کی غرم سے گاؤں والوں کی نظروں سے پوشیدہ اپنے عاشق سے ملنا چاہتی ہو مگر ان سارے خیالات کے باوجود میں جب کشتی پر سوار رہنے لگا تو ایک عجیب طرح کی بے چینی میرے جی کو لگی ہوئی تھی۔ یعنی دل کسی پہلو سے بہلائے نہ بہلتا تھا۔ اور گو میرے شبہات معزز رواتیے بیچ سمھکلن کی حسین بھتیجی کی عزت و حرمت پر حرف لانے والے نہ تھے۔ تو بھی ایک دھندلا سا خیال مبہم اور غیر واضح جس کی نوعیت کو میں بالکل نہ سمجھ سکتا تھا۔ خانہ دل میں پیدا ہو چکا تھا۔

سامنے والے گھاٹ پر پہنچکر میں جس وقت خشکی پر اترا تو کشتی خانہ کا محافظ اپنے مکان کے دروازہ پر کھڑا تھا وہ مجھے دیکھکر کہنے لگا "کیسی دلکش سہانی شام ہے"

"واقعی" میں نے خوش ہو کر جواب دیا "بہار اپنے جوبن کو خوشنما رنگوں سے آراستہ کرنے لگی ہے"

"بالکل صحیح! بالکل ٹھیک!" ڈاہنی کلیک مین نے جو کشتی خانہ کے سامنے ایک بنچ پر بیٹھا تھا دفعتہً گفتگو میں حصہ لیتے ہوئے کہا "مجھے یاد ہے انہی لفظوں سے میں نے بیوہ گلن بکٹ کو اس وقت مخاطب کیا تھا جب اس نے لیرڈ آف ٹن ٹوس کویش ڈیل کے یہاں شریک دعوت ہونے پر نئی پوشاک پہنی تھی اس وقت اس نے مجھ سے کہا تھا۔۔ مگر وہ کیا الفاظ تھے جو اس نے مجھ سے کہے تھے۔۔۔ فی الحال مجھ کو یاد نہیں۔۔ میں پھر کسی وقت یاد کر کے بتاؤں گا"

اور یہ کہکر لائق ڈاہنی نے ملاس کی ایک بڑی سی چٹکی اپنے نتھنوں میں ٹھونس لی اور چہرہ حماقت آمیز سنجیدگی کے آثار پیدا کر کے داستان کے اس حصہ کو سوچنے لگا جو اس کے ذہن سے اتر چکا تھا۔

## ساتویں جلد ختم ہوئی

## دور اول ختم ہوا

# عالم ہمہ افسانہ ما دارد و ما ہیچ

**جناب مسٹر محمد احسن حیدرآباد دکن** - گردش آفاق کے انتظار میں چشم براہ ہوں - بے حد دلچسپ کتاب ہے

**جناب پرنس بلند جاہ مرزا محمد عسکری کلکتہ** :- یہ جو ناول گردش آفاق آپ نے چھاپا ہے میں نے کل اس کو تھوڑا سا پڑھا واقعی خوب لکھا ہے اس عمدہ طور سے مضمون ادا کیا ہے کہ دل بے چین ہو گیا - آنسو نکل آئے - منشی صاحب کی کون تعریف کر سکتا ہے اس وقت ان کے ترجمے میں خدا نے وہ بات عطا کی ہے کہ کسی کو ان کے مقابلہ میں مثال کے طور پر بھی پیش نہیں کیا جا سکتا -

**جناب غفور احمد صاحب حیدرآباد دکن** - گردش آفاق کا سلسلہ اس قدر دلچسپ اور پرلطف ہے کہ ایک جلد کے بعد دوسری کا انتظار کرنا نہایت دشوار ہے - گردش آفاق کی کس قدر جلدیں ہیں - اگر سب اور سب نہیں تو جسقدر آپ کے یہاں چھپی ہوئی موجود ہوں ایک ساتھ روانہ کر دی جائیں تو میری ممنونیت کا باعث ہوگا -

**جناب محمد نجیب الدین خان صاحب حیدرآباد (دکن)** ترجمہ جوزف ولمٹ دیکھکر بے حد مسرت ہوئی - میں نے اس سے قبل ہی جناب کو اس کے ترجمہ کی طرف توجہ دلائی تھی الحمد للہ کہ آج وہی ترجمہ جس کی مدت سے تلاش تھی پیش نظر ہے - وہ کون ہے جو رینالڈس کے ناولوں کو قدر کی نظر سے نہیں دیکھتا - جس قدر ناولوں کے تراجم جناب نے کئے ہیں سب چوٹی کے ناول ہیں - ناول کا انتخاب اور جناب کا ترجمہ کیا کہنے اگر سچ پوچھا جائے تو جناب نے اردو دان پبلک پر بے حد احسان کیا ہے - خصوصاً میں تو جناب کا بے حد احسان مند ہوں میرے یہ الفاظ خوشامدانہ نہیں بلکہ سچے دل سے نکلے ہوئے ہیں کہ اردو زبان جو مر رہی تھی اس کو جناب نے اپنی توجہ اور محنت کے آبحیات سے زندہ کیا ہے -

**جناب** ... از تھانہ چیردلی ضلع میرٹھ - تین حصے ناول گردش آفاق کے آ چکے ہیں -

درصل یہ ناول ہے جس سے مصنف اور مترجم کی قابلیت کا اظہار ہوتا ہے جن صاحب نے رینالڈس کی تصانیف کے ترجمہ کی طرف جناب کو توجہ دلائی ہے میں ان کا ہی شکریہ ادا کرتا ہوں لیکن جناب اس قدر اختصار اور کنجوسی سے کام لے رہے ہیں کہ چند اوراق کے حصے ارسال فرماتے ہیں براہ مہربانی بقیہ حصے جلد روانہ فرمائیں تاکہ انتظار دور ہو۔

جناب شیخ محمد سعید صاحب قیصر دہلی منشی تیرتھ رام صاحب فیروز پوری کے ترجمہ کئے ہوئے کئی ناول میں نے پڑھے ہیں۔ اور اب ان کے ایک ناول کا مطالعہ کر رہا ہوں۔ مجھے یقین ہے۔۔ پختہ یقین ہے کہ ان سے بہتر آج تک کسی مترجم کی کتابیں میری نظر سے نہیں گذریں ادبی دنیا میں واحد مصنف مانے جا چکے ہیں لیکن منشی تیرتھ رام صاحب کو اگر بہترین مترجم نہ کہا جائے تو سراسر ناانصافی میں داخل ہوگا۔ آپ کے ترجمہ کی خاص خوبی یہ ہے کہ الفاظ پاکیزہ اور زبان بے حد سلیس ہوتی ہے۔ میرے خیال میں اگر آپ اپنے ترجمہ کئے ہوئے ناولوں کو خود اپنی تصانیف ظاہر کریں تو ناممکن ہے کہ کوئی شخص ایک ایک کتاب کو بار بار پڑھنے کے بعد بھی ترجمہ او تصنیف میں فرق پیدا کر سکے وہ بلا سوچے سمجھے یہی کہہ دیگا کہ یہ کتاب منشی صاحب کی خود اپنی ہی تصنیف کردہ ہے۔

جناب پیارا لال صاحب وثیقہ نویس شہر پٹیا در سخت انتظار کے بعد بے حد اشتیاق کے ساتھ وی پی کھول کر سب سے پہلے ناول مقدس چور تا پڑھا اور ابھی ختم کرکے اٹھا ہوں یہ ناول تو سنہری پیچھے سے بھی بڑھ چڑھ کر نکلا۔ ہر ایک باب میں نئے سے نیا راز کھلتا ہے پرماتما منشی صاحب لالہ تیرتھ رام کی عمر دراز کرے کہ ان کے ہاتھوں ایسے نایاب گوہر تاریکی سے روشنی میں آرہے ہیں۔ جو ظلمات کے اخیر میں گردش آفاق کا اشتہار دیکھکر آج تک اس کا ہی سخت انتظار رہتا۔ بارے خدا خدا کر کے اس کی شکل دیکھنی ہی نصیب ہوئی۔ میرا نام اس سلسلہ کے مستقل خریداروں میں درج کرلیں۔ کیا ہی اچھا ہو کہ منشی صاحب نازک نثار سے مصنف کا کوئی اور ناول ترجمہ کریں۔

جناب فضل الٰہی خان صاحب پشاور شہر۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ میں آپ کے اس سلسلہ ناول کو بہت پسند کرتا ہوں۔ خاصکر منشی تیرتھ رام صاحب کے ترجمہ کو اور اسی لئے سالہا سال سے میں آپ کے اس سلسلہ کا خریدار ہوں اور جہاں تک مجھ سے ہو سکا میں اپنے دوستوں کو بھی آپ کے ناولوں کی خریداری کی ترغیب دیتا اور آپ کے لئے خریدار پیدا کرتا رہا ہوں۔

جناب محمد نجیب اللہ خان صاحب ریاست بھوپال۔ آپ کے ترجمہ کردہ سبھی ناولوں کے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے اور بشرط زندگی آئندہ بھی اس کی امید ہے۔ میں بلا مبالغہ عرض کرتا ہوں کہ جب سے ان ناولوں کو دیکھا۔ دنیا کے تمام ناول میری نظروں میں ہیچ ہو گئے۔ فن ترجمہ کے آپ بادشاہ ہیں۔ حیران ہوں کہ کس ناول کو کس پر ترجیح دوں۔ میں ان کی عام مقبولیت کے لئے جناب کو تہ دل سے مبارکباد پیش کرتا ہوں۔

جناب اقبال احمد علوی مقام کرار (الہ آباد) آجکل کاروبار میں کمی ہونے کی وجہ سے روپیہ کی قلت ہو گئی ہے اس لئے آپ کا سلسلہ بند کرنا پڑا رہا ہے۔ اگر اردو ناولوں میں کسی کو پسند کیا تو وہ آپ ہی کے تراجم تھے۔ خاصکر میری مرحومہ شریک زندگی کو جن کا انتقال گذشتہ ستمبر میں ہو گیا یہ سلسلہ بہت پسند تھا۔ اگر میں بند کرنیوالا بھی ہوتا تو شاید میں اس کی خاطر بند نہ کرتا۔ ابھی امید ہے کہ جس وقت میں اس قابل ہوا فوراً جناب سے جاری کرنے کی درخواست کروں گا۔

جناب سید عابد شاہ صاحب تحصیلدار بلوچستان۔ منشی تیرتھ رام صاحب افسانہ گوئی کے میدان میں گوئے سبقت لیگئے ہیں۔

جناب مسٹر حیدر صاحب مگرای ضلع الہ آباد۔ بیحد خوشی ہوئی کہ میری عرصہ کی خواہش پوری ہو گئی یعنی رینالڈس کے ناولوں کا ترجمہ کا انتظام آپ نے پھر سے شروع کیا۔ میں نے فوراً ہی پارسل چھڑا لیا ہے۔

## مولوی عبدالحلیم صاحب شرر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جنید بغدادی | عمہ | ابوبکر شبلی | عہ | خواجہ معین الدین | ۶ر |
| عزیزہ مصر | [illegible] | حروب صلیبیہ | ع | قرۃ العین | ۲۔۰ر |
| ملکہ زنوبیہ | ۳ر | سکینہ بنت حسین | ۶ر | درگیش نندنی | عہ |
| حسن بن صباح | ۶ر | دلچسپ | عہ | حسن انجلینا | عہ |
| قیس و لبنیٰ | [illegible] | افسانہ قیس | ۳ر | مقدس نازنین | [illegible] |
| میوۂ تلخ | ۴ر | شہید وفا | ۵ر | دلکش | عہ |
| شوقین ملکہ | [illegible] | ملک العزیز ورجنا | [illegible] | رومۃ الکبریٰ | [illegible] |
| فلورا فلورنڈا | [illegible] | زمانہ اور اسلام | ۳ر | فردوس بریں | عہ |
| آغا صادق کی شادی | ۱۰ر | بدر النسا کی مصیبت | ۳ر | حسن کا ڈاکو | [illegible] |
| دربار حرام پور کے اسرار | ۱۰ر | خوفناک محبت | [illegible] | الفانسو | ۱۲ر |
| فاتح مفتوح | [illegible] | جویائے حق | [illegible] | بابک خرمی | [illegible] |
| تذکرہ مشاہیر عالم | [illegible] | مخدرات | [illegible] | ایام عرب | [illegible] |
| فتح اندلس | ع | ماہ ملک | ع | فلپانا | [illegible] |
| زوال بغداد | [illegible] | لعبت چین | عہ | نیکی کا پھل | عہ |
| طاہرہ | [illegible] | یوسف و نجمہ | [illegible] | گذشتہ لکھنؤ | [illegible] |
| شاعرانہ مضامین | ۵ہ | آغاز و ختم سال | [illegible] | سیر رجال | [illegible] |
| تاریخی مضامین | [illegible] | مینا بازار | عہ | ادب و تحقیق | [illegible] |
| سیر نسواں | [illegible] | منصور موہنا | عہ | اصلاح قوم | عہ |

## حکیم محمد علی خاں مرحوم

رام پیاری ۵ہ عبرت [illegible] حسن سرور [illegible] اختر حسینہ [illegible] دیول دیوی [illegible]

جعفر و عباسہ [illegible] نیل کا سانپ [illegible] گورا [illegible]

ہم سے طلب کرو

# رائے بہادر بنکم چندر چٹرجی

| نام کتاب | اصلی نام | مترجم | صفحات | قیمت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| راج سنگھ | راج سنگھ | مہاشہ سدرشن | ۲۱۶ | عہ |
| کپال کنڈلا | کپال کنڈلا | منشی گوری شنکر لال اختر | ۷۹ | ۱۲ار |
| زہریلا آبحیات | سیتا رام | مہاشہ سدرشن | ۲۰۸ | عہ |
| آنند مٹھ | آنند مٹھ | مہتہ آنند کشور صاحب | ۲۱۷ | ۱۲ر |
| مار آستین | لش پرکش | منشی جوالا پرشاد برق بی اے | ۱۳۱ | ۱۲ار |
| بنگالی دلہن | دیوی چودھرانی | " | ۲۰۷ | ۱۲ار |
| پرتاپ | چندرشکھر | " | ۲۰۸ | عہ |
| ردھنی | ردھنی | " | ۱۴۳ | ۸ر |
| سندرا اندرا | اندرا | مہرشی شیو برت لال درمن | ۰۰۰ | ۱۲ار |
| درگیش نندنی | درگیش نندنی | مولوی عبدالحلیم شرر لکھنوی | ۱۰۶ | عہ |
| رادھا رانی | رادھا رانی | منشی احمد علی کامل | ۴۸ | ۴ر |
| قدرت کے کھیل | رجنی | مہاشہ سدرشن | ۱۱۴ | ۱۲ار |
| مرنالنی | مرنالنی | منشی جوالا پرشاد برق بی اے | ۱۶۷ | ۱۲ار |
| سندر چوڑی | جوگلانگری | مہرشی شیو برت لال درمن | ۸۰ | ۶ر |

## بابو رمیش چندر دت سی آئی ای

| نام کتاب | اصلی نام | مترجم | صفحات | قیمت |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| فاتح بنگال | بنگ وجیتا | لالہ سندر داس بی ماد ایل | ۰۰۰ | عہ |
| صبح زندگی | جیون پربھات | منشی بودھراج ورما | ۱۳۶ | ۱۰ار |
| راجپوت جیون سندھیا | جیون سندھیا | سردار بلدیو سنگھ | ۱۲۴ | ۱۲ار |
| تاج عصمت | لیک آف پامز | بابو ایشور چند | ۲۲۹ | ۱ر |

ہم سے طلب فرمایئے

## پنڈت رتن ناتھ صاحب سرشار

فسانۂ آزاد [illegible] سیر کہسار ۱۰ر بچھڑی دلہن ۶ر

کڑم دھم ۶ر پی کہاں ۶ر مشو ۶ر کامنی [illegible]

خدائی فوجدار ۱۰ر جام سرشار عا الف لیلیٰ بطرز ناول) ۵ر

## منشی سجاد حسین صاحب مرحوم

احمق الذین ۶ر حاجی بغلول ۸ر پیاری دنیا ۱۰ر وہ کایا طلسمی فانوس عا

طرحدار لونڈی عہ میٹھی چھری ۶ر کایا پلٹ ۱۰ر نوابی دربار ۸ر

## منشی جوالا پرشاد برق بی اے

مرزانی ۱۲ر مار آستین ۱۲ر بنگالی دلہن ۱۲ر

معشوقہ فرنگ ۱۲ر پرتاپ عہ روہنی ۸ر

## منشی نرائن پرشاد بیتاب دہلوی

حسن فرنگ ۱۲ر دھرم کا پتلہ ۸ر پتنی پرتاپ ۱۰ر

کرشن سداما ۱۰ر رامائن عہ مہابھارت ۱۰ر

ٹھنکھ کی شرارت ۵ر زہری سانپ ۵ر قتل نظیر ۵ر

## آغا حشر کاشمیری

سور داس ۱۲ر سفید خون ۸ر خوبصورت بلا ۸ر

یہودی کی لڑکی ۱۲ر خواب ہستی ۸ر بن دیوی ۱۰ر

سلور کنگ ۶ر صید ہوس ۸ر اسیر حرص ۸ر

شکریہ یورپ (نظم) ۳ر ... موج زمزم (نظم) ۱۰ر

## منشی بنایک پرشاد طالب بنارسی

نیل و نہار ۵ر ہرش چندر ۸ر رام لیلا ۱۲ر گوپی چند ۶ر

ہم سے طلب فرمائیے

## منشی پریم چند بی اے

### مکمل ناول

چوگان ہستی ے — بازار حسن ے — گوشۂ عافیت صہ

نرملا ؎ — سوزِ وطن ۱۲ار — رام چرچا ؎

### مختصر افسانے

پریم پچیسی ۷ر — پریم بتیسی ۱۲ار — پریم چالیسی صہ

خواب و خیال ؎ — فردوس خیال ؎ — خاکِ پروانہ عہ

## حماسۂ سدرشن

چشم و چراغ ؎ — بنگال بتیسی ۱۲ار — صبح وطن عہ

چندن ؎ — قوس قزح ۱۲ار — سدابہار کے پھول ۱۲ار

بہارستان ۱۲ار — قدرت کے کھیل ۱۲ار — زہریلا آبِ حیات عہ

راج سنگھ عہ — عورت کی محبت عہ — من کی موج ۱۲ار

آنریری مجسٹریٹ ۸ر — پارس ۱۰ار — طائر خیال ؎ — کنج عافیت ۶ر

بیگناہ مجرم عہ — چٹکیاں ۸ر — وجے سنگھ عہ

گلدستۂ سخن ؎ — محبت کا انتقام عہ — ترانۂ قوم ؎

## مولوی خلیل الرحمٰن

افسانہ الاندلس عہ — مولدین ؎ — خلافت راشدہ ۹ر

عذرا ۶ر — خون ناحق ۱۰ار — طلسمات ؎

## مسٹر ظفر عمر بی اے

نیلی چھتری ؎ — لال کشور ؎ — چوروں کا کلب ۹ر — بہرام کی گرفتاری عہ

## منشی شمیم الدین ملہوری

باپ کا قاتل ؎ — انتہائے آرزو عہ

ہم سے طلب فرمایئے

جلد ۸

# گردش آفاق

## حیرت انگیز سوشل ناول

اس سلسلہ میں حسب ذیل بھی ملاحظہ فرمایئے

فسانۂ لندن (سلسلہ اول و دوم) نظارۂ پرستان خونی لوانیو

| مترجم | مصنف |
| --- | --- |
| تیرتھ رام فیروزپوری | جارج ڈبلیو ایم رینالڈس |

## لال برادرس

۱۱ - پبلشرز روڈ نولکھا لاہور

[illegible] سٹیم پریس چنگڑ محلہ [illegible] روڈ لاہور میں باہتمام ملک دین محمد پرنٹر چھپا

حیرت انگیز سوشل ناول

# گردش آفاق

آٹھویں جلد

جارج ڈبلیو۔ ایم رینالڈس کی زبردست تصنیف

## جوزف ولمٹ

کا دلکش ترجمہ

تیرتھ رام فیروزپوری

مترجم فسانہ لندن۔ نظارہ پرستان۔ انصاف وغیرہ

لال برادرس

۷۔ پارسنز روڈ۔ نولکھا۔ لاہور

انقلاب سٹیم پریس لاہور میں باہتمام ملک دین محمد پرنٹر چھپا

# گردش آفاق

## دور ثانی

# آٹھویں جلد

## باب - ۴۴

## منزل عشق

واقعات مذکورہ کو ایک ماہ سے زائد عرصہ گذر گیا۔

اواخر اپریل کے ایام تھے اور آمد بہار کے ساتھ نظارہ تابناک اور فرحت بخش ہونے لگا تھا جھیل کا نیلگوں پانی اب زیادہ شفاف ۔ فضا اور سبزہ کی محویت زیادہ خیال انگیز اور ہریالی کو بیلوں کی کثرت سے منظر کی کیفیت زیادہ شگفتہ و دلفریب تھی جھیل کی کنکریلی تہ میں خودرو آبی پودے ترتیب و تدوین کے بغیر اُگنے لگے تھے۔ اور سطح آب پر درختوں کی لرزاں پتیاں اور متحرک شاخیں قدرت کو محو رقص ظاہر کرتی تھیں ۔ کناروں پر جنگلی پھولوں کی افراط تھی ۔ درختوں کی ٹہنیوں میں خوش گلو پرندے نغمہ سرائی کرتے تھے ۔ اور شہد کی مکھیوں کے بھنبھنانے سے ایک عجیب طرح کا کیف انگیز راگ پیدا ہو رہا تھا۔

مجھے اونچ متھگلن میں آئے قریباً ڈیڑھ مہینہ گذر چکا تھا اور جہاں تک آسائش و آرام کا تعلق ہے مجھے اس ملازمت کے بارہ میں کوئی شکایت نہ تھی ۔ بہت کم کام میرے ذمہ تھا ۔ اور چونکہ میں بے روک والے اونچ متھگلن کے کتب خانہ سے ہر قسم کی کتابیں حاصل کر سکتا تھا - اس لئے میرے اوقات فرصت کا بیشتر حصہ مطالعہ میں بسر ہوتا تھا

# حیرت انگیز جاسوسی ناولوں کا سلسلہ

اس دفتر سے رینالڈس کے ناولوں کے علاوہ ایک اور سلسلہ بہترین جاسوسی ناولوں کے تراجم کا بھی شائع ہوتا ہے۔ اس مطلب کیلئے دنیا کے بہترین مصنفوں کی بہترین کتابیں انتخاب کی جاتی ہیں۔ اور ان کا ترجمہ خاص اہتمام سے کیا جاتا ہے۔ اس صیغہ کے مترجم بھی منشی تیرتھ رام صاحب فیروزپوری مترجم گردش آفاق وغیرہ ہیں۔ پس اگر آپکو عہد حال کے بہترین جاسوسی ناول دیکھنے کا شوق ہو تو ہمارے اس سلسلہ کی بھی مستقل خریداری قبول فرمایئے۔ اس وقت تک اس سلسلہ میں حسب ذیل ناول شائع ہوئے ہیں۔ جو طلب کئے جا سکتے ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خونی ہیرا | بحر فنا | گمنام مسافر | مطلبی دنیا | حور ظلمات |
| انقلاب یورپ | سراب زندگی | لعل شب چراغ | نازک کنار | تبدیل قسمت |
| شریف بدمعاش | انمول ہیرا | خنجر بیداد | قاتل ہار | کارنامجات شرلک ہومز |
| چلتا پرزہ | نولکھا ہار | مصری جادوگر | مہر خموشی | سنہری لاش |
| خونی چراغ | ہیروں کا بادشاہ | مقدس جوتا | آزادی | کارنامجات آرسین لوپن |
| نقلی نواب | آتشی کتا | سنہری بچھو | ڈاکٹر نکولا | خونی چکر |
| منزل مقصود | انصاف | شاہی خزانہ | تلاش اکسیر | کرنی کا پھل |

اس سلسلہ کا اگلا ناول زہری بان خصوصیت سے قابل دید ہوگا۔ اور اس کے بعد سلسلہ وار کئی اور دلکش ناول پیلا ہیرا۔ خونی پتلا۔ ستارہ یورپ۔ چڑیا کی ٹکی وغیرہ شائع ہونگے۔ مخفی نہ رہے کہ یہ ادنیٰ قسم کے ایک یا دو پیسے قیمت کے لچر ناولوں کے ترجمے نہیں۔ بلکہ دنیا کے بہترین مصنفوں کی بہترین تصنیفوں کا نچوڑ ہیں۔

**ضرور آپ اس سلسلہ کی قدردانی کریں**

# گردش آفاق

## دور ثانی

## آٹھویں جلد

## باب - ۴۴

## منزل عشق

واقعات مذکورہ کو ایک ماہ سے زائد عرصہ گذر گیا۔

اواخر اپریل کے ایام تھے اور آمد بہار کے ساتھ نظارہ تابناک اور فرحت بخش ہونے لگا تھا جھیل کا نیلگوں پانی اب زیادہ شفاف۔ فضا اور سبزہ کی محویت زیادہ خیال انگیز اور ہریالی کو بیلوں کی کثرت سے منظر کی کیفیت زیادہ شگفتہ و دلفریب تھی جھیل کی کنکریلی تہ میں خود رو آبی پودے ترتیب و تدوین کے بغیر اُگنے لگے تھے۔ اور سطح آب پر درختوں کی لرزاں پتیاں اور متحرک شاخیں قدرت کو محو رقص ظاہر کرتی تھیں۔ کناروں پر جنگلی پھولوں کی افراط تھی۔ درختوں کی ٹہنیوں میں خوش گلو پرندے نغمہ سرائی کرتے تھے۔ اور شہد کی مکھیوں کے بھنبھنانے سے ایک عجیب طرح کا کیف انگیز راگ پیدا ہو رہا تھا۔

مجھے ریخ متھگلن میں آئے قریباً ڈیڑھ مہینہ گذر چکا تھا اور جہاں تک آسائش و آرام کا تعلق ہے مجھے اس ملازمت کے بارہ میں کوئی شکایت نہ تھی۔ بہت کم کام میرے ذمہ تھا۔ اور چونکہ میں بے روک والئے ریخ متھگلن کے کتب خانہ سے ہر قسم کی کتابیں حاصل کر سکتا تھا۔ اس لئے میرے اوقات فرصت کا بیشتر حصہ مطالعہ میں بسر ہوتا تھا

لائبریری میں کتابوں کا ذخیرہ بے شمار تھا۔ مگر خود متھگلن یا اس کا بیٹا لینا کس ان سے مطالعہ سے بہت ہی کم فائدہ اٹھاتے تھے۔ میرا اپنا خیال یہ ہے کہ وہ اخبارات کے سوا کبھی کوئی چیز نہ پڑھتے تھے۔ فی الحقیقت ان کے وقت کا بڑا حصہ مہمانوں کی خاطر مدارات میں یا اچھا کھانے۔ سیر کرنے، سواری یا کشتی رانی کے مقابلوں اور ایسی ہی دوسری تفریحوں میں بسر ہوتا تھا۔ اور پچھلے چند ہفتوں سے تو اتنی کثرت مہمانوں کی رہی تھی۔ کہ مس ایمیلین کو کمسن طلبا کی بہتری کا اس قدر خواہشمند ہونے کے باوجود صرف دو یا تین موقعے مدرسہ تک جانے کے ملتے تھے۔ رہ گیا سامان اکل و شرب کی کثرت اور نفاست کا سوال۔ تو اس کے بارہ میں میں قسم کھا کر کہتا ہوں۔ کہ اپنی عمر میں آج تک میں نے کبھی کسی گھر میں اس کی نظیر نہ دیکھی تھی۔ ادھر ناشتہ کا سامان اٹھتا۔ ادھر لنچ کی تیاریاں شروع ہو جاتیں۔ اور اتنی متنوع اور نفیس چیزیں دسترخوان پر لائی جاتیں۔ کہ خوان یغما کا نظارہ آنکھوں میں پھر جاتا۔ رات کا کھانا من و سلویٰ کے مترادف ہوتا تھا اور اسی پر قناعت نہ کر کے گیارہ بجے کے قریب آدھی رات کا کھانا پھر ایک بار پرسا جاتا۔ خود انچ متھگلن کو عمدہ اور نفیس کھانوں کا شوق تھا۔ اور بسیار نوش نہ ہونے کے باوجود وہ بوتل کا شوق بھی خوب کرتا تھا۔ تو امنی کلیکس مین کی پُرخوری کا حال کیا کہنا۔ اگر کسی موقعہ پر مہمانوں کی کثرت کی وجہ سے دوپہر کا کھانا دو یا تین بار پرسا جاتا تو وہ (مہمانوں کے دل بہلاؤ کے بہانہ سے) ہر موقعہ پر ان کے ساتھ شامل ہو جاتا۔ اور اس پُرشوق انداز سے چھری کانٹا چلاتا۔ گویا اس نے صبح سے ایک لقمہ تک نہ کھایا تھا۔

لیکن رفتہ رفتہ وہ وقت آ گیا۔ جب دنیا کی ہر ایک چیز کی طرح انچ متھگلن کے اس جشن طرب کا بھی خاتمہ ہو گیا۔ حتیٰ کہ جب مئی کا مہینہ شروع ہوا۔ تو قصر شفیلم میں کنبہ کے آدمیوں اور ملازموں کے سوا کوئی اجنبی شخص موجود نہ تھا۔

ایکدن کا ذکر ہے سہ پہر کے قریب مسٹر لیناکس نے مجھے گاؤں جا کر مچھلی پکڑنے کے کانٹے خریدنے کا حکم دیا۔ کیونکہ اس کا موجودہ ذخیرہ ختم ہو چکا تھا۔ اس وقت تین پر چند منٹ گذر رہے تھے۔ اور جب میں جھیل کو عبور کرنے کے لئے گھاٹ کے پاس پہنچا۔ تو معلوم ہوا کہ مسٹر سٹوارٹ دو نوجوان صاحبزادوں کی تعلیم سے فارغ ہو کر کشتی پر سوار ہو رہا ہے۔ مجھے آتا دیکھ کر اس نے کشتی رکوا لی اور جیسا اس کی عادت تھی خوش طبعی اور اخلاق کے ساتھ مسکراتے ہوئے کہا: "جوزف میں امید کرتا ہوں۔ اب تمہیں اس ملک کے نظاروں کو ان کی بہترین خوشنما حالت میں دیکھنے کا موقع ملے گا۔ ایک مہینہ کے عرصہ میں سبزہ نوخیز کی رنگت زیادہ شوخ ہونے لگے گی۔ اور جب وقت پہاڑوں کے اطراف میں سبز گھاس اگنے لگی تو مجھ کو یقین ہے تم اس منظر کو دیکھ کر بہت ہی خوش ہو گے"

"جی اس میں شک نہیں۔ یہ ایک بڑا ہی فرحت بخش مقام ہے" میں نے جواب دیا بلکہ یوں کہنا چاہئے۔ کہ سارا علاقہ ہی زرخیز ہے۔ نہ صرف انچ کے اطراف میں۔ بلکہ اس سے پرے بھی جہاں تک ریاست کے حدود ہیں۔ ہر طرف خوشحالی اور فراوانی کے آثار دکھائی دیتے ہیں۔ کم از کم جو نظارے میں نے اس جگہ آتے ہوئے رستے میں دیکھے تھے۔ اُن کی بنا پر میں یقین کے ساتھ کہتا ہوں۔ کہ یہ ایک بڑی ہی خوشحال ریاست ہے۔"

"اور کیا میں پوچھ سکتا ہوں کہ تم کس رستہ سے آئے تھے؟" مسٹر سٹوارٹ نے دریافت کیا۔

"جی میں پرتھ سے ہوتا ہوا آیا تھا" میں نے جواب دیا۔ "رستہ میں گیسرنڈیل کی ریاست بھی دیکھی تھی لیکن . . . کیا عرض کروں۔ کتنا بھاری صدمہ میرے دل کو اُس کی زار حالت دیکھ کر ہوا . . . "

"ایسا ہونا قدرتی تھا" مسٹر سٹوارٹ نے اپنے دستانہ کو اُٹھانے کے لئے جھکتے ہوئے کہا۔ جو اس کے ہاتھ سے کشتی کے پیندے پر گر گیا تھا۔ "مجھے بھی ان اطراف

سے گذرنے کا اتفاق ہوا ہے۔ اور میرے اپنے دل کو اس ریاست کی بگڑی ہوئی حالت دیکھ کر اسی طرح سخت صدمہ ہوا تھا۔"

"اے صاحب کس قدر افسوس کا مقام ہے۔" میں نے لہجہ حسرت میں کہنا شروع کیا۔ "کہ ایک ایسی اچھی جائیداد جو اتنی زرخیز ثابت ہو سکتی تھی۔ محض اس لئے۔۔۔"

"میری اپنی رائے میں ریاست کیرنڈیل کی بگڑی ہوئی حالت دیکھ کر اس کے بدنصیب مالک کو بھی سخت صدمہ ہوتا ہوگا" مسٹر سٹوارٹ نے جلدی سے کہا۔ "میرے کہنے کا مطلب یہ ہے۔ کہ اس شخص کو جو اس حالت میں بھی اپنے آپ کو اس جائیداد کا مالک سمجھتا ہے۔"

"میری دلی تمنا یہ ہے۔" میں نے دعائیہ لہجہ میں کہا۔ "کہ اس مقدمہ میں جو ریاست کے برخلاف چل رہا ہے۔ خدا مسز ایگنز ہنڈرسن کیرنڈیل کو دشمنوں پر فتح نصیب کرے۔"

"آہ یہ تمہاری آرزو ہے۔" مسٹر سٹوارٹ نے حیرت سے میری طرف دیکھتے ہوئے کہا۔ اور پھر مسکراتے ہوئے "لیکن تمہیں ان سارے حالات کا کیونکر علم ہوا جو اس بدنصیب ریاست سے تعلق رکھتے ہیں؟"

"محض حسن اتفاق سے" میں نے جواب دیا۔ "دراصل میں اس گاڑی پر سوار ہو کر آیا تھا۔ جس میں ان اطراف کے نامی وکیل مسٹر ڈنکنسی سفر کر رہے تھے۔۔۔"

"آہ میں سمجھا۔" سٹوارٹ نے کچھ اس طرح کی لاپروائی سے کہا۔ جس سے مجھ کو خیال پیدا ہوا۔ کہ شاید وہ اس گفتگو کو جاری رکھنا نہیں چاہتا۔ یا اس بارہ میں باتیں کرتے کرتے تھک گیا ہے۔

چنانچہ اس خیال سے میں بھی چپ ہو گیا۔ اس نے مجھ سے کوئی اور سوال نہ پوچھا۔ بلکہ کشتی کے دوسرے گھاٹ پر پہنچنے کے وقت تک وہ تین منٹ اپنے ہی خیالات میں غرق رہا۔ کشتی جس وقت کنارہ پر جا لگی۔ تو وہ کود کر ساحل پر اترا۔

اور جیسا اس کا معمول تھا۔ لہجہ اخلاق میں الوداعی سلام کر کے تیز چلتا گاؤں کی طرف ہو لیا۔ مگر گاؤں کے اندر داخل ہونے کی بجائے وہ بائیں طرف مڑا۔ گویا موضع متصل سے گرد چکر کاٹنا چاہتا تھا۔ جس سے میں نے خیال کیا کہ وہ اس پُر فضا سہ پہر کو تھوڑی دیر کے لئے سیر کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔ بہر حال میں سیدھے رستے گاؤں میں داخل ہو گیا۔ جو سامان مجھ کو خریدنا تھا لیا۔ اور اس قریبی رستہ سے جو جھیل کے کنارہ کے ساتھ ساتھ آتا تھا۔ واپسی کا ارادہ کر رہا تھا کہ یہ خیال آیا۔ مسٹر لیناکس کو ان کاغذوں کی ضرورت کل صبح سے پہلے نہ ہو گی۔ اس لئے میرے پاس فرصت کا وقت کافی ہے۔ پس کیا یہ بہتر نہ ہو گا کہ میں بھی اسے گاؤں کے باہر ادھر ادھر چلنے سیر و تفریح میں گذار دوں۔ گاؤں کا صرف ایک چھوٹا سا نیم آباد بازار تھا۔ اس کو طے کر کے میں مدرسہ اور گرجا کے پاس سے ہوتا ہوا اس گلی کی طرف مڑا۔ جو شاہراہ سے ایک طرف کو ہٹتی تھی۔ اور اب دفعتاً یاد آیا کہ اسی گلی کے موڑ پر میں نے ایک مرد نامعلوم کو اس عجیب و غریب طریقہ پر جس کا ذکر باب گذشتہ کے آخری حصہ میں کیا گیا ہے نمودار اور غائب ہوتے دیکھا تھا۔ اس معمولی واقعہ کی یاد جو اس سے پہلے میرے ذہن سے اتر چکا تھا۔ اب پھر اس مقام کو دیکھ کر تازہ ہو گئی اور میں اس کے متعلق اپنے دل میں سوچ ہی رہا تھا کہ گلی میں تھوڑی دور آگے ایک مرد شریف اور خاتون ساتھ ساتھ چلتے نظر آئے۔ میرے لئے ان کو صرف ایک نظر دیکھنا کافی تھا۔ معلوم ہوا وہ ڈونالڈ سٹوارٹ اور ایمیلین وینیاچر ہیں!

میں چلتا چلتا ٹھہر گیا۔ فرط حیرت سے نہیں بلکہ ایک فوری خیال کے اثر سے جو روشنی کی تیز شعاع کی مانند میرے دل میں پیدا ہوا۔ اور اس وقت آن واحد میں سارا حال واضح ہو گیا۔ وہ بات جو پیشتر میرے لئے بمنزلہ راز تھی۔ اب بالکل صاف ہو گئی یقیناً مس ایمیلین اور نوجوان معلم کو ایک دوسرے سے عشق تھا۔ نہیں اس بارہ میں

